آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اقتداء میں نماز ادا کی۔ یہ سب سے اعلیٰ اور افضل باجماعت نماز تھی۔ کیونکہ اس میں امام حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم اور مقتدی انبیاء علیہم السلام وملائکہ ہیں۔......اس کے بعد دوسرے درجے کی نماز باجماعت وہ ہے جس میں امام حضور خاتم النبین صلی اللہ علیہ وسلم اور مقتدی صحابۂ کرام تھے رضوان اللہ علیہم اجمعین۔......تیسرے درجے کی افضل نماز باجماعت مسجد نبوی کی وہ ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے مرض الموت میں حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے پڑھائی اور مقتدی وہی صحابہ کرام رضی اللہ عنہ تھے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مقتدی ہوا کرتے تھے اور وصال نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد مسجد نبوی میں حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ امامِ نماز ہوتے تھے اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہ مقتدی اور ان مقتدیوں میں حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ اور دوسرے خاندانِ نبوت کے افراد بھی ہوتے تھے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی موجودگی میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا نمازیں پڑھانا اس امر کی دلیل ہے کہ وصالِ نبوی کے بعد بھی آپ کے پہلے جانشین اور خلیفہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہی ہوں گے۔ اگر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو اپنے بعد خلیفہ بلافصل ہونے کا حکم حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلے دیا ہوتا تو مرض الموت میں اپنے مصلّے پر حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ کو ہی امام نماز بنانے کا حکم فرماتے، لیکن ایسا نہیں ہوا۔ جس سے ثابت ہوا کہ امامت کے امام اول اور خلیفہ بلافصل حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہی تھے۔

**روضۂ مقدسہ میں رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی معیت:**

قرآن مجید میں فرمایا: (ترجمہ) حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں اور جو لوگ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی معیت میں ہیں وہ کفار پر بڑے سخت ہیں اور آپس میں رحم دل ہیں۔ [الفتح، پ:۲۶]

حق تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی معیت اور صحبت میں رہنے والوں کی یہاں چند اعلیٰ صفات بیان فرمائی ہیں۔ یوں تو تمام صحابۂ کرام رضی اللہ عنہ درجہ بدرجہ ان صفاتِ کاملہ سے متصف ہیں لیکن شیخین (حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ) کو یہ خصوصی فضیلت حاصل ہے کہ وہ وفات کے بعد بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی معیت میں قیامت تک کے لیے روضۂ مقدسہ میں آرام فرما ہیں اور ان کو اس معیت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں جو فیوضات حاصل ہیں وہ کسی اور صحابی کو حاصل نہیں۔

ان کی معیت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا تو کوئی بھی انکار نہیں کرسکتا۔ یہ حضرات جسم سمیت اس جنت کے ٹکڑے میں آرام فرما ہیں جو قیامت کے دن جنت میں شامل کر دیا جائے گا اور روضۂ مقدسہ کے متعلق جنت کا ٹکڑا ہونا نہ صرف حدیث اہل سنت بلکہ اہل تشیع کی کتاب حدیث میں بھی امام جعفر صادق کی روایت سے

ثابت ہے۔ یعنی شیخین کے جنتی ہونے میں کسی اہلِ دین و دیانت کو شک و شبہ نہیں ہوسکتا۔ رضوان اللہ علیہم اجمعین۔

## قیامت میں شیخین رسول اللہ کے ساتھ قبروں سے اٹھیں گے:

حدیث میں ہے: (ترجمہ) حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم گھر سے نکل کر مسجد میں داخل ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دائیں بائیں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھی تھے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دونوں کے ہاتھ پکڑے ہوئے تھے۔ پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اسی طرح ہم قیامت کے دن اکٹھے اٹھائے جائیں گے۔ (مشکوٰۃ شریف)

اس ارشادِ رسالت سے ثابت ہوا کہ قیامت تک **شیخین** رضی اللہ عنہما حضور رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ روضۂ مقدسہ میں رہیں گے اور کوئی دشمن رسول اور دشمن **شیخین** ان کے اجسادِ مبارکہ کو روضۂ مقدسہ سے نکال نہیں سکتا۔ ☆......☆......☆......☆

صفحہ نمبر 30 کا **بقیہ**......(معتمد اور غیر معتمد تفاسیر)

غرض کہ اب فن سیر کی تمام کتابیں، کیا قدیم کیا جدید، مثل ایسے غلہ کے انبار کے ہیں جس میں کنکر، پتھر، کوڑا کرکٹ کچھ چنا نہیں گیا اور ان میں تمام صحیح و موضوع، جھوٹی اور سچی، سند اور بے سند، ضعیف و قوی، مشکوک و مشتبہ روایتیں مخلوط اور گڈمڈ ہیں۔

وہ (روایتیں) الف لیلہ و قصہ حاتم طائی سے کچھ زیادہ رتبہ نہیں رکھتیں، اس لیے کہ اپنے ثبوت کے لیے بالکل محتاج دوسری سند یا دلیل یا کسی اور وجہ قابل اعتماد کی ہیں۔ پس اگر وہ روایتیں اور کتابیں ہمارے مذہب کی بنیاد قرار پائیں اور ان پر مسائل مذہب کا مدار ٹھہرے تو مسلمانی مذہب تو لونڈوں کا کھیل اور دیو پری کا قصہ ہو جائے گا۔ (نعوذ باللہ منہا)

اگر ان کتابوں کو ہم استنباط مسائل مذہبی میں دخل دیں تو ہم صاف صاف ہندوؤں کے مقلد ہوں گے جنہوں نے مہابھارت کو اپنے ہاں کتب مقدسہ میں داخل کر لیا ہے۔

مسلمان مؤرخوں نے جو کتابیں اسلام کی تاریخ کی لکھی ہیں، خواہ وہ سنی عالموں کی مکمل ہوئی ہوں یا شیعہ عالموں کی، لغویات و مہملات اور جھوٹے قصوں اور موضوع روایتوں سے بھری ہوئی ہیں اور غلو مذہبی نے اور اختلاف مذہبی نے ان کو زیادہ تر بدنما اور درجہ اعتبار سے ساقط کر دیا ہے بلکہ اصلی واقعات کو ایسا خراب کیا کہ ان کی اصلی حالت دریافت کرنی مشکل ہے۔ [بحوالہ افکار سرسید: ۴۴، ۴۵]

(جاری ہے۔۔۔)

مولانا انس رحیم

# عیدالاضحیٰ سے متعلقہ چند ضروری احکام وہدایات

**جانور خریدنے سے پہلے:**

(۱) حلال رقم کا بندوبست کریں۔......(۲) اللہ رب العزت کی رضا کا حصول اور فرض کی تکمیل کا جذبہ دل میں پیدا کریں۔......(۳) نمود ونمائش کے جذبات دل سے دفع کریں!......(۴) حصہ داری کرنے کا ارادہ ہوتو ابھی سے حصہ دار چن لیں۔ یہ عمل مستحب ہے۔......(۵) جس شخص کے بارے میں تحقیق ہو کہ اس کی آمدنی حرام ہے اس کو حصہ دار نہ بنائیں!......(۶) ذوالحجہ کا چاند نظر آنے سے پہلے حجامت بنوالیں! ناخن اور زائد بال کاٹ لیں۔ یہ عمل مستحب ہے۔

**جانور خریدتے وقت:**

(۱) جس جانور کے بارے میں غالب گمان ہو کہ چوری کا ہے اسے نہ خریدیں۔......(۲) جھوٹ اور جھوٹی قسموں سے بچیں!......(۳) دوسرے مسلمان بھائی کا سودا طے ہو چکا ہو تو اس کا سودا خراب نہ کریں!

**جانور کو خوب اچھی طرح دیکھیں، خصوصا ان چیزوں کا ضرور لحاظ رکھیں:**

گائے کی عمر دو سال سے کم نہ ہو، اونٹ کی پانچ سال سے اور بکری کی ایک سال سے کم عمر نہ ہو۔ دنبہ بھیڑ چھ ٦ / ماہ یا اس سے زیادہ کا ہو لیکن دیکھنے میں سال والے کے برابر معلوم ہوتا ہو تو قربانی ہو جائے گی۔ گائے، اُونٹ اور بکری میں یہ مسئلہ نہیں۔ ان کی عمر پوری ہونا ضروری ہے۔

......کان، زبان، دم، ان اعضاء میں سے کوئی عضو نصف سے زیادہ کٹا ہوا نہ ہو، آنکھ کی روشنی نصف سے زیادہ ضائع نہ ہو۔ (تہائی اور تہائی سے زیادہ کا فتوی بھی موجود ہے)

......سینگ اس قدر ٹوٹے ہوئے نہ ہوں کہ ٹوٹنے کا اثر دماغ تک پہنچ گیا ہو۔ ورنہ قربانی نہ ہوگی۔

...... جان بوجھ کر ولادت کے قریب جانور کو خرید کر قربانی کرنا مکروہ ہے۔ بانجھ کی قربانی جائز ہے۔ خصی کی قربانی زیادہ افضل ہے۔

......ایسا جانور جو چارہ نہ کھا سکتا ہو یا چل ہی نہ سکتا ہو، کی قربانی درست نہیں۔

......جنگلی نسل کے جانور کی قربانی درست نہیں۔ ......خنثی مشکل جانور کی قربانی جائز نہیں۔

خریدنے کے بعد:

(۱) جانور کی خدمت کریں۔ اسے کسی قسم کی ایذا نہ دیں۔......(۲) ایسی جگہ باندھیں جہاں آنے جانے والوں کو تکلیف نہ ہو۔......(۳) جانور کے گلے میں بجنے والی گھنٹی نہ ڈالیں۔......(۴) اس پر سواری کریں، نہ ہی اس کا دودھ خود پییں! اگر دودھ نکال لیا تو اسے صدقہ کر دیں! اس کی قیمت غریب کو صدقہ کر دے تو خود پینا جائز ہے۔......(۵) نمود ونمائش کا اظہار نہ کریں۔......(۶) حصہ داری میں قربانی کر رہے ہوں تو حصہ داروں کو تمام معاملات میں ساتھ لے کر چلیں!

قربانی کی تیاری:

(۱) صحیح العقیدہ مسلمان قصائی کا انتخاب کرلیں!......(۲) قصائی کی اجرت پہلے سے طے کرلیں! ......(۳) قربانی کی کھال مستحق اور مستند دینی اداروں کو دینے کی کوشش کریں!

قربانی کرتے وقت: (قربانی کرتے وقت ان باتوں کا خیال رکھیں!)

(۱) چھری پہلے سے خوب تیز کرلیں۔......(۲) ذبح سے پہلے جانور کو چارہ کھلالیں، پانی پلالیں۔ ......(۳) جب شہر میں کسی ایک جگہ نماز عید ہوجائے تب قربانی کریں!......(۴) خود ذبح کریں، ورنہ کم از کم ذبح کے وقت وہاں موجود رہیں۔......(۵) ذبح کے وقت تماشا نہ بنائیں!......(۶) جس کروٹ پر جانور گرے اسی کروٹ پر ذبح کردیں۔ گھسیٹ کر قبلہ رخ نہ کریں! کوشش کریں کہ جانور قبلہ رخ گرے۔ قبلہ رخ کرنا صرف مستحب ہے جبکہ جانور کو گھسیٹ کر اسے ایذاء دینا ممنوع ومکروہ۔......(۷) چھری پھیرتے وقت بسم اللہ، اللہ اکبر کہیں!......(۸) کم از کم تین رگیں ضرور کاٹیں!......(۹) ذبح کردینے کے بعد دل میں یا حرام مغز میں چھریاں گھونپنا مکروہ عمل ہے۔......(۱۰) کھال کو کٹ لگنے سے بچائیں!

قربانی کے بعد:

(۱)......گوشت کے تین حصے کرنا مستحب ہے۔ ایک حصہ اپنے رشتہ داروں اور احباب میں ہدیہ کریں! ایک حصہ غرباء میں صدقہ کریں اور ایک حصہ اپنے اہل وعیال کے لیے رکھیں!

(۲)......سات اشیاء نہ کھائیں:......[۱] بہتا خون۔......[۲] پیشاب کی جگہ۔......[۳] پاخانہ کی جگہ۔......[۴] پتہ۔......[۵] مثانہ۔......[۶] غدود۔......[۷] کپورے۔ باقی تمام اشیاء حلال ہیں۔

(۳)......قربانی کے جانور کا گوشت، چربی اور ہڈیاں بیچنا جائز نہیں۔ اگر بیچ دیا تو اس کی قیمت صدقہ کرنا واجب ہے۔......

(۴)......غیر مسلم کو قربانی کا گوشت دینا جائز ہے۔ وَاللہ اَعْلَمُ

مولانا مفتی ابوالخیر عارف محمود

# اسلام اور طہارت

اسلام انتہائی پاکیزہ مذہب ہے، یہ اپنے ماننے والوں طہارت و پاکیزگی کا حکم دیتا ہے، اللہ تبارک وتعالی نے بنی آدم کو اپنے آخری نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے توسط سے زندگی کے مختلف پہلوؤں سے متعلق کتاب وسنت کی شکل میں جو احکام اور ہدایات عنایت فرمائے ہیں اگر حقیقی معنوں میں ان پر عمل پیرا ہو جائیں تو ہر فرد کا ظاہر و باطن، اس کا جسم ولباس، رہنے کی جگہ، گھر بار، گلی، محلّہ، ماحول حتی کہ پورا معاشرہ سب پاکیزگی کے مظہر بن جائیں گے۔ طہارت والوں یعنی پاک صاف رہنے والوں کو اللہ تعالی پسند فرماتے ہیں، چناں چہ قرآن کریم میں ارشاد خداوندی ہے: إن اللّٰہ یحب التوابین ویحب المتطھرین. (۱) ترجمہ: بے شک اللہ توبہ کرنے والوں اور پاک صاف رہنے والوں کو پسند فرماتا ہے۔ اسلام کی ان تعلیمات کے پیش نظر حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم طہارت و پاکیزگی کا خوب اہتمام فرماتے تھے جس کی وجہ سے قرآن کریم مجید میں اللہ تعالی نے ان کی تعریف میں ارشاد فرمایا: فیہ رجال یحبون أن یتطھروا واللّٰہ یحب المطھرین. (۲) ترجمہ: اس میں کچھ لوگ ایسے ہیں جو پسند کرتے ہیں کہ وہ پاک صاف ہوں اور اللہ پاک صاف رہنے والوں کو دوست رکھتا ہے۔

امام بیہقی رحمہ اللہ نے شعب الایمان میں نقل کیا ہے کہ طلح بن نافع کہتے ہیں کہ مجھے ابو ایوب انصاری، جابر بن عبد اللہ، اور انس بن مالک رضی اللہ عنہم نے بتلایا کہ جب مذکورہ آیت نازل ہوئی تو رسول اللہ صلی علیہ وسلم نے انصار کو مخاطب کر کے فرمایا: اے گروہ انصار! اللہ تعالی نے طہارت کے بارے میں تمہاری تعریف بیان کی ہے تو تمہاری طہارت و پاکی کیا ہے؟ انصار نے عرض کیا کہ اے اللہ کے رسول! ہم نماز کے لیے وضو کرتے ہیں، جنابت سے غسل کرتے ہیں اور پانی سے استنجا کرتے ہیں، تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہی وہ طہارت و پاکی ہے جس کی اللہ نے تعریف کی ہے، پس تم اسے لازم پکڑو۔ (۳)

طہارت کا معنی ومطلب: طہارت کسے کہتے ہیں؟ اس کا کیا معنی ومطلب ہے؟ اس کی کتنی اقسام ہیں؟ ان تفصیلات کو جاننے کے بعد ہی انسان منشا خداوندی کے مطابق پاکیزگی حاصل کر سکتا ہے۔ طہارت عربی زبان کا لفظ ہے، طھر یطھر باب کَرُمَ سے مصدر ہے، لغت میں طہارت کے معنی مطلق طور پر صفائی و پاکیزگی کے ہیں (۴)، فقہی اعتبار سے حدث اور نجاست سے پاکیزگی حاصل کرنے کو طہارت کہتے ہیں (۵)، جبکہ شرعاً طہارت' اللہ کی منع کردہ چیزوں سے اپنے آپ کو روکنے یعنی خود کو گناہوں سے پاک رکھنے اور اللہ

تعالی کے اوامر سے خود کو مزین کرنے کو کہتے ہیں۔ بعض دفعہ اطلاقات شرعیہ میں طہارت من الارجاس پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے یعنی اس سے مراد کفر وشرک اور معصیت سے پاک ہونا ہوتا ہے، چناں چہ اللہ تعالی کا ارشاد ہے: إنما يريد الله ليذهب عنكم الرجس أهل البيت ويطهركم تطهيرا. (۶) ترجمہ: اے نبی کے گھر والو! اللہ تو یہ چاہتا ہے کہ تم سے (شرک وکفر کی) گندگی دور رکھے اور تمہیں ایسی پاکیزگی عطا کرے جو ہر طرح مکمل ہو۔

اقسام طہارت: طہارت کی ابتدا میں دو بڑی قسمیں ہیں: طہارت معنویہ اور حسّیہ، پہلی قسم کے بارے میں علمائے عقیدہ یعنی متکلمین گفتگو کرتے ہیں، جبکہ دوسری سے فقہاء بحث کرتے ہیں۔ پھر ان میں سے طہارت معنویہ کی بھی دو قسمیں ہیں: طہارت معنویہ کبریٰ اور صغریٰ، طہارت معنویہ کبریٰ یہ ہے کہ آدمی اپنے دل کو شرک اور اس کی غلاظتوں سے مکمل پاک کرلے اور توحید خالص کے عقیدہ کو اپنے دل و دماغ میں بسالے اور مکمل طور سے اللہ تعالی کی بندگی اختیار کر لے۔ طہارت معنویہ صغریٰ یہ ہے کہ آدمی اپنے دل کو اخلاقی برائیوں کینہ، حسد، ریا، تکبر اور حب جاہ و مال وغیرہ سے پاک کرے اور اپنے دل کو اخلاقی محاسن وفضائل سے مزین کرے۔ اسی طرح طہارت حسّیہ یعنی ظاہری طہارت کی بھی دو قسمیں: ایک یہ کہ حدَث کو زائل کر کے پاکی حاصل کرنا، اس قسم کے ذیل میں فقہاء حضرات پانی کے پاکی وناپاکی، وضو، غسل، تیمّم اور موزوں پر مسح وغیرہ کے مسائل سے بحث کرتے ہیں۔ دوسری قسم یہ کہ خبث کو زائل کر کے طہارت حاصل کرنا، اس قسم کے ذیل میں فقہائے کرام اشیائے نجسہ کے طہارت سے متعلق ضوابط اور نجاست کی اقسام کو بیان کرتے ہیں۔

نصف ایمان: اسلام میں طہارت اور پاکیزگی کی اہمیت کا اندازہ لگانے کے لیے اتنا ہی کافی ہے کہ یہ عمل اللہ تعالی اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک محبوب اور پسندیدہ ہے، بلکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے طہارت کو نصف ایمان قرار دیا ہے، چناں چہ صحیح مسلم میں حضرت ابو مالک اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ''الطهور شطر الإيمان''. (۷) یعنی پاکی نصف ایمان ہے۔ شطر ایمان یعنی طہارت کا نصفِ ایمان ہونے کا کیا مطلب ہے؟ اس کے بارے میں شرّاح حدیث فرماتے ہیں کہ ایمان مکفّر سیئات ہے، ایمان سے صغائر و کبائر دونوں طرح کے گناہ معاف ہوتے ہیں، طہارت بھی مکفّر سیئات ہے، لیکن اس سے صرف صغائر معاف ہوتے ہیں، اس نسبت سے طہارت کو شطر ایمان قرار دیا گیا ہے۔ علامہ تورپشتی حنفی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ایمان سے ظاہر و باطن یعنی حدث اصغر و اکبر اور شرک وغیرہ دونوں سے طہارت حاصل ہوجاتی ہے، جبکہ حدیث میں وارد لفظ ''الطہور'' سے صرف طہارتِ بدن من الانجاس والاحداث مراد ہے اس لیے اس کو شطر ایمان کہا گیا ہے۔ (۸)

اجزائے ایمان: حجۃ الاسلام امام غزالی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ایمان تخلیہ اور تحلیہ دو اجزاء سے

مرکب ہے، تخلیہ کے چار مراتب ہیں، پہلا مرتبہ: ظاہری بدن کو ہر طرح کی ناپاکی، حدث وخبث اور فضلات سے پاک کرنا۔ دوسرا مرتبہ: اپنے اعضاء وجوارح کو جرائم وگناہوں سے پاک رکھنا۔ تیسرا مرتبہ: دل کو اخلاق ذمیمہ ورذیلہ سے پاک رکھنا۔ چوتھا مرتبہ: دل کو ماسوی اللہ سے خالی اور پاک رکھنا۔ اس تفصیل کے مطابق حدیث میں شطر الایمان سے مراد ''تخلیہ'' ہے اور وہ اس اعتبار سے نصف ایمان ہے۔(۹) غرض جو بھی مراد لیا جائے، خواہ شطر کو جز کے معنی میں لیا جائے یا نصف کے معنی میں بہر حال طہارت کو ایمان کے ساتھ لزوم کا تعلق ہے، ایمان ہر حال میں طہارت کا تقاضہ کرتا ہے۔

طہارت باطن: علمائے کرام نے تحریر فرمایا ہے کہ طہارت تمام مراتب طہارت میں نصفِ عمل کا مقام رکھتی ہے، کیوں کہ اعمال باطن سے مقصودؔ اللہ تعالیٰ کی عظمت وجلال کا منکشف ہونا ہے اور یہ اس وقت تک نہیں ہوسکتا ہے جب تک باطن سے ماسوی اللہ نکل نہ جائے، طہارت قلب یعنی اخلاق حمیدہ کا حصول اس وقت تک نہیں ہوسکتا ہے جب تک دل کو اخلاق ذمیمہ اور قابل نفرت رَذائل سے پاک نہ کیا جائے، اسی طرح جوارح کو اس وقت تک طاعت سے مزین نہیں کیا جاسکتا جب تک گناہوں سے نہ بچا جائے، یہی حال ظاہر کا ہے کہ ظاہری طہارت اس وقت تک حاصل نہیں ہوسکتی ہے جب تک کہ احداث سے پاکی حاصل نہ کی جائے، یہاں یہ بات بھی ذہن نشین رہے کہ تمام مراتب طہارت میں اصل باطن کی طہارت ہے لیکن اس کا حصول بھی ظاہری طہارت پر موقوف ہے۔(۱۰)

اہتمام طہارت: اسلام میں ظاہری طہارت کا بھی نہایت ہی اہتمام کیا گیا ہے، بیداری سے لے کر سونے تک، بیت الخلا سے مسجد وبیت اللہ تک، دن بھر میں پانچ مرتبہ وضو، نیز غسل وتیمّم وغیرہ کے ذریعہ ظاہری وباطنی دونوں طرح کی طہارت کا اہتمام کی گیا ہے، قضائے حاجت انسان کی فطری ضرورت ہے، اس ضرورت کو کیسے پورا کیا جائے اس کی رہنمائی بھی موجود ہے، سنن ابی داؤد میں حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، وہ فرماتے ہیں: "أن النبي صلى اللّٰه عليه وسلم إذا ذهب المذهب أبعد". (۱۱) حضرت جابر رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے: "إذا أراد البراز انطلق حتى لا يراه أحد". (۱۲) خلاصہ دونوں روایتوں کا یہ ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب قضائے حاجت کے لیے تشریف لے جاتے تو اتنے دور جاتے کہ لوگوں کی نگاہوں سے اوجھل ہوجاتے۔ پیشاب کرتے وقت نرم اور نشیبی جگہ دیکھ کر وہاں کرنے کا حکم ہے تاکہ پیشاب کی چھینٹیں اڑ کر کپڑوں اور بدن پر نہ پڑھیں، حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:" إذا أراد أحدكم البول فليرتد لبوله موضعا ". (۱۳) یعنی جب تم میں کوئی پیشاب کرنے کا ارادہ کرے تو اسے چاہیے کہ پیشاب کے لیے (نرم اور نشیبی) جگہ تلاش کرے۔ قضائے حاجت کے لیے جانے سے قبل دعا تعلیم دی گئی ہے تاکہ

شیاطین و جنات کے شرور سے حفاظت میں رہے، حضرت انس رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب تم میں سے کوئی قضائے حاجت کے لیے جائے تو یہ دعا پڑھے: "اللهم إني أعوذبك من الخبث والخبائث". (۱۴) اے اللہ! میں ہر طرح کے شیاطین (مذکر و مؤنث کے شر) سے تیری پناہ چاہتا ہوں۔ایک دوسری روایت میں آیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:" ستر ما بين الجن و عورات بني آدم إذا دخل الخلا أن يقول: بسم الله". (۱۵) یعنی جب تم میں سے کوئی بیت الخلا میں داخل ہونے اک ارادہ کرے تو بسم اللہ پڑھے، یہ بنو آدم کی شرمگاہ اور جنات کے درمیان پردہ اور حائل ہو جائے گا۔علمائے کرام نے ان دونوں روایات کو جمع کرتے ہوئے یہ فرمایا ہے کہ قضائے حاجت کے لیے جانے والا ان دونوں دعاؤں کو ملا کر یوں پڑھے:" بسم الله، اللهم إني أعوذبك من الخبث والخبائث". (۱۶)

بیت الخلا جانے سے قبل دعا تعلیم دینے کی حکمت یہ ہے وہ نجاست اور گندگی کی جگہ ہوتی ہے، پھر جا کر ذکر اللہ میں انقطاع آ جاتا ہے، کشف عورت کی نوبت آ جاتی ہے اور بول و براز وغیرہ نجاستوں کا خروج ہوتا ہے تو ایسے میں شیاطین اور جنات جنہوں نے اپنا مسکن ان جگہوں کو بنایا ہوتا ہے وہ وہاں جانے والے انسان کو نقصان پہچانے کی کوشش کرتے ہیں، لہٰذا ان کے شر سے حفاظت کے لیے دعا بتلائی گئی ہے۔

اسی طرح ایک مسلمان جب نیند سے بیدار ہوتا ہے اور اپنی طبعی ضرورت کے تحت اس کو پانی استعمال کرنے کی ضرورت ہوتی ہے تو اس کو یہ تعلیم دی گئی ہے کہ ہاتھ دھوئے بغیر پانی کے برتن میں نہ ڈالے، چنانچہ صحیح بخاری میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:" إذا استيقظ أحدكم من نومه فليغسل يده قبل أن يدخل في وضوئه؛ فإن أحدكم لا يدري أين باتت يده ". (۱۷) یعنی جب تم میں سے کوئی اپنی نیند سے بیدار ہو جائے تو اسے چاہیے کہ وضو کے اپنی کے برتن میں ہاتھ ڈالنے سے قبل اپنا ہاتھ دھو لے؛ اس لیے کہ اسے معلوم نہیں کہ نیند کی حالت میں اس کے ہاتھ نے کہاں رات گذاری ہے۔شراح حدیث نے لکھا ہے کہ نیند کی حالت میں یہ ممکن ہے کہ آدمی کا ہاتھ اس کی شرمگاہ سے مس ہوا ہو اور اس پر نجاست کے اجزا لگ گئے ہوں، یا رات نیند کی حالت میں احتلام ہو گیا ہو جائے اور ہاتھ پر ناپا کی لگ گئی ہو، یا وظیفہ زوجیت کی ادائیگی کے وقت کچھ نجاست لگ گئی ہو، یا جسم کے کسی حصہ میں زخم ہو اور اس سے خون رس رہا ہو، یا کوئی دانہ وغیرہ نکل ہوا اور اس سے پیپ یا نجس مادہ نکل رہا ہو اور وہ ہاتھ پر لگ گیا ہو، غرض اگر نجاست یقینی طور سے لگ گئی ہو تو پھر ہاتھ کا پانی کے برتن میں داخل کرنے سے قبل دھونا واجب ہے اور اگر نجاست کا لگنا یقینی نہ ہو صرف شک ہو تو پھر ہاتھوں کا برتن میں ڈالنے سے پہلے دھونا مسنون ہے، اور اگر یہ یقین ہے کہ کوئی نجاست نہیں لگی تو پھر دھونا مستحب ہے۔ (۱۸)

مشرکین مکہ اس بات پر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر تنقید کرتے اور طعنہ دیا کرتے تھے کہ آپ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم تو آپ کو قضائے حاجت کے متعلق باتوں کی بھی تعلیم دیتے ہیں، چنانچہ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ نے ایسے ہی طعنہ کے جواب میں فرمایا کہ جی ہاں! (یہ شرم کی نہیں، بلکہ یہ ضرورت کی چیز ہے)، ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں یہ بھی بتلایا ہے کہ ہم قضائے حاجت کے وقت قبلہ رخ نہ ہوا کریں اور ہمیں دائیں ہاتھ سے استنجا کرنے سے منع کیا ہے اور اس بات سے بھی منع کیا ہے کہ ہم ہڈی یا گوبر سے استنجا کریں اور ہمیں یہ تعلیم دی ہے کہ ہم تین پتھروں سے استنجا کریں۔(۱۹)

اِن اُمور کو ذکر کرنے کا مقصد صرف اسلام کے نظام طہارت و نظافت کی ایک جھلک دکھانا ہے، ورنہ اسلام نے تو اپنے ماننے والوں کو زندگی کے ہر شعبہ سے متعلق مکمل رہنمائی فراہم کی ہے، اور اسلام سارا کہ سارا پاکیزگی اور طہارت ہی سے مرکب ہے،(۲۰) ضرورت اس امر کی ہے کہ ثقہ علما سے اسلامی تعلیمات سیکھ کر ان پر عمل کیا جائے تاکہ دنیا میں پاکیزگی و کامیابی کے ساتھ آخرت کی ہمیشہ کی کامرانی مقدر بن جائے۔

**حواشی:** (۱)البقرہ: ۲۲۲ ...... (۲) التوبة: ۱۰۸ ......(۳) باب العشرون من شعب الإيمان [وهو باب ] الطهارات، فصل الوضوء: ۱۸/۳، ۱۹ ...... (۴) *القاموس الوحید کامل*، ص: ۱۰۱۷، ادارہ اسلامیات کراچی۔ *وعمدۃ الفقہ*، مولانا سید زوار حسین شاہ: ۹۹/۱، زوار اکیڈمی کراچی۔ ......(۵) الفقه الإسلامي وأدلته للزحيلي: ۲۰۱/۱، دار الفكر بيروت. ...... (۶) الاحزاب: ۳۳. دیکھیے: نفحات التنقيح في شرح مشكاة المصابيح: ۲/۲ ...... (۷) رواه مسلم في صحيحه في الطهارة، باب فضل الوضوء، برقم: ۲۲۳ ...... (۸) نفحات التنقيح في شرح مشكاة المصابيح: ۳/۲...... (۹) إحياء علوم الدين، كتاب أسرار الطهارة، ص: ۱۶۰ ......(۱۰) إحياء علوم الدين، كتاب أسرار الطهارة، ص: ۱۶۰، ۱۶۱. ومفتاح السعادة ومصباح السيادة في موضوعات العلوم: ۲۵/۳، ۲۶ ...... (۱۱) رواه أبو داود في سننه في الطهارة ، باب التخلي عند قضاء الحاجة، رقم الحديث: ۱ ...... (۱۲) رواه أبو داود في سننه في الطهارة ، باب التخلي عند قضاء الحاجة، رقم الحديث: ۲...... ۱۳) رواه أبو داود في سننه في الطهارة ، باب الرجل يتبوأ لبوله، رقم الحديث: ۳...... (۱۴) رواه البخاري في صحيحه في الوضوء، باب ما يقول عند الخلاء، رقم الحديث: ۱۴۲ . ومسلم في صحيحه في الحيض، باب ما يقول إذا أراد دخول الخلاء، رقم الحديث: ۳۷۵. ......(۱۵) رواه ابن ماجه في سننه في الطهارة، باب ما يقول الرجل إذا دخل بيت الخلاء، رقم الحديث: ۲۹۷. ......(۱۶) المجموع شرح المهذب، باب الاستطابة: ۷۴/۲......(۱۷) رواه البخاري في صحيحه في الوضوء، باب الاستجمار وترا، رقم الحديث: ۱۶۲ . ومسلم في صحيحه في الطهارة، باب كراهة غمس المتوضى وغيره يده المشكوك في نجاستها في الإناء قبل غسلها ثلاثا، رقم الحديث: ۲۷۸. ......(۱۸) فيض القدير للمناوي: ۳۵۸/۱. ......(۱۹) رواه مسلم في صحيحه في الطهارة، باب الاستطابة: ۲۶۲ ......(۲۰) بهجة قلوب الابرار للسعدي: ۱۴/۱ .

مولانا فضل محمد یوسف زئی مدظلہم قسط:۵

# معتمد اور غیر معتمد تفاسیر کا جائزہ

## باطل پرستوں کی تفاسیر کا جائزہ:

میں خود حیران ہوں کہ جو لوگ نہ مدارس کے علماء ہیں، نہ انہوں نے مدارس اسلامیہ میں پڑھا ہے، نہ ان کے سامنے طلباء کا مجمع ہے، نہ دینی مدارس میں ان کی کوئی شہرت ہے، نہ ان کو حدیث وفقہ کی کسی کتاب کی تشریح وتوضیح کی خدمت کی توفیق ہوئی، نہ ان کو تفسیر قرآن لکھنے کی کوئی ایسی مجبوری ہے جس کے بغیر ان کی زندگی گزر نہیں سکتی ہے، نہ ان کو قرآن عظیم کے درسوں سے کوئی ایسی الفت ومحبت اور شغف ہے کہ وہ دن رات اسی شوق میں پڑے ہوئے ہیں، نہ وہ لوگ امت کے لیے تقویٰ کا نمونہ ہیں، نہ ان لوگوں نے عوامی حلقوں میں قرآن عظیم کے درسوں کا اہتمام کیا، نہ تعلیمی حلقوں کے طلباء اور علماء کو ان کی تفاسیر کی طرف کوئی مجبوری ہے، (اور سب سے بڑھ کر یہ کہ نہ ان لوگوں کو علم تفسیر اور اصول تفسیر میں مہارت ہے اور نہ تفسیر قرآن کے چودہ سو سالہ ناقلین پر اعتماد ہے، چاہے وہ صحابہ ہوں، تابعین ہوں، یا بعد کے مفسرین۔) پھر کیا وجہ ہے کہ یہ لوگ ایک دم قرآن عظیم کی تفسیر کے میدان میں کُود پڑے ہیں؟ اور دھڑا دھڑ انہوں نے قرآن عظیم کی تفاسیر لکھ کر ڈھیر لگا دیئے ہیں،

مثلاً غلام احمد قادیانی صاحب جنہوں نے نبوت کا جھوٹا دعویٰ کیا ان کو کیا ضرورت تھی کہ انہوں نے ایک ضخیم تفسیر لکھدی؟...... جناب چوہدری غلام احمد خان پرویز کو کس احساس نے مجبور کیا کہ انہوں نے 'معارف القرآن' اور پھر 'مطالب الفرقان' دو تفسیریں لکھ ڈالیں؟......عنایت اللہ مشرقی صاحب کو کیوں شوق پیدا ہوا کہ انہوں نے ''تذکرہ'' کے نام سے ایک ضخیم تفسیر لکھدی؟...... جناب وحید الدین خان کو کس شوق نے بے چین کیا کہ انہوں نے 'تذکیر القرآن' کے نام سے تفسیر لکھدی۔...... جناب عبداللہ چکڑالوی کی کیا مجبوری تھی کہ نہوں نے قرآن کی تفسیر لکھدی؟......سرسید احمد خان کو کس چیز نے مجبور کیا کہ 'تفسیر القرآن' کے نام سے ایک لمبی چوڑی تفسیر لکھ ڈالی؟...... حکیم محمد حسن امروہی قادیانی مرزائی نے آخر کس جذبہ کے تحت ''غایۃ البیان'' کے نام سے تفسیر لکھی؟...... پھر محمد علی قادیانی کو کس چیز نے مجبور کیا کہ تفسیر لکھیں؟......مرزا بشیر الدین محمود قادیانی نے تفسیر کبیر کے نام سے کیوں تفسیر لکھی؟......مرزا طاہر احمد قادیانی نے کس غرض سے تفسیر لکھی؟ ......نور الدین قادیانی نے کیوں تفسیر لکھی؟......سید ابوالاعلیٰ مودودی صاحب اور امین احسن اصلاحی صاحب

کوتفسیر لکھنے کا شوق کیوں پیدا ہوا کہ اول الذکر نے 'تفہیم القرآن' اور ثانی الذکر نے 'تدبر قرآن' کے نام سے تفسیر لکھدی؟......مولانا حمید الدین فراہی نے آخر تمام مفسرین کے طرز و طریق کو چھوڑ کر الگ طرز پر 'نظام القرآن' کیوں لکھی جو چند سورتوں پر مشتمل ہے؟ اسی طرح امین احسن اصلاحی کی تفسیر تدبر قرآن سے نقل کرکے ناکام ناقل جناب جاوید احمد غامدی صاحب کو کس چیز نے مجبور کیا کہ 'البیان' کے نام سے تفسیر لکھدی؟

ان تمام سوالوں کا جواب یہ ہے کہ یہ لوگ چونکہ اہل باطل تھے اور ان کے نظریات شریعت مطہرہ سے متصادم تھے، ان غلط نظریات کے پھیلانے کے لیے ان لوگوں نے قرآن عظیم کو ڈھال بنایا کہ لوگ ان کے نظریات اس لیے قبول کریں گے کہ یہ تو اتنے بڑے لوگ ہیں کہ انہوں نے قرآن کی تفسیریں لکھدی ہیں اور یہ مفسرین ہیں، پھر یہ لوگ نہایت چالاکی سے اپنے غلط نظریات کو اپنی غلط تفاسیر میں لکھنے لگے اور لوگ اس کی وجہ سے دھوکہ میں پڑ گئے کہ دیکھو جی قرآن کی تفسیر میں یہ لکھا ہے، اس طرح لوگ گمراہ ہونے لگے۔ مجھے کسی سے کوئی تعصب یا عداوت نہیں ہے، اگر یہ لوگ واقعی قرآن عظیم کے مفسر تھے اور امت کے خیر خواہ تھے تو انہوں نے صحابہ کرام، سلف صالحین اور تمام مفسرین کا صحیح راستہ کیوں اختیار نہیں کیا؟ خود ساختہ نیا راستہ اختیار کرکے انہوں نے صریح غلطی اور کھلی گمراہی کی باتیں اپنی تفسیروں میں کیوں لکھدیں؟

اپنی مصروفیات و عوارض کی بنا پر میرے لیے یہ مشکل ہے کہ ان تمام حضرات کی تمام غلطیاں اپنی اِس مختصر کتاب میں درج کروں۔ اِس لیے میں صرف جاوید احمد غامدی صاحب کی تفسیر ''البیان'' کی موٹی موٹی غلطیاں مسلمانوں کے سامنے لانا چاہتا ہوں جس کے ضمن میں امین احسن اصلاحی کی تفسیر ''تدبر قرآن'' کی غلطیوں کا بھی کچھ تذکرہ ہوگا اسی طرح ان کے استاذ حمید الدین فراہی صاحب کے غلط رخ پر چلنے کا کبھی کبھار ذکر آئے گا۔ تاہم اہل باطل کی مذکورہ بالا چند متداول تفاسیر سے میں چند عبارات نقل کروں گا تاکہ علماء اور عوام کے لیے بطور نمونہ کوئی چیز سامنے آجائے اور یہ مصرع صادق آجائے کہ:

ع قیاس کن زِگلستان من بہار مرا

آخر میں، میں علماء کرام سے اپیل کروں گا کہ جو لوگ دانشور بن کر اسلام اور اہل حق مفسرین پر صدیوں سے اعتراض کرتے چلے آئے ہیں اور علماء صدیوں سے دفاع کرکے ان کو جوابات دے رہے ہیں (اور محض دفاعی پوزیشن اختیات کیے ہوئے ہیں اُنھیں) اب یہ طریقہ چھوڑ دینا چاہیے (اور صرف دفاع پر انحصار کرنے کے بجائے) اب باطل پرستوں کے علمی محاسبہ کا اقدام بھی کرنا چاہیے اور ان کی فکری، علمی اور عملی غلطیوں کی نشادہی کرکے ان کو بھی دعوت غور و فکر دینی چاہیے اور عوام الناس کو ان کے مکر و فریب اور گمراہی و ضلالت سے کھلے لفظوں میں آگاہ کرنا چاہیے۔

صدیوں سے اہل باطل کے اعتراضات کے جوابات علماء کرام نے دفاعی انداز سے دیئے ہیں اب ان کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر ان کے غلط تفاسیر کی غلطیوں کی نشاندھی کی ضرورت ہے۔

## باطل پرست مفسرین کا اقرار:

اہل باطل کے 'خواہش پرست' مفسرین کا اِس بات پر اتفاق ہے کہ وہ سلف صالحین کے عام مفسرین کے راستے پر نہیں چلیں گے۔اُن کا کھلے الفاظ میں یہ اقرار ہے کہ وہ مروجہ تفاسیر کا روایتی راستہ اپنی تفاسیر میں اختیار نہیں کریں گے بلکہ وہ ایک ایسا نیا راستہ اختیار کریں گے جس کو معاشرہ کے نوجوان اور عوام الناس پسند کریں گے، کیونکہ تفاسیر میں پرانا روایتی اور تقلیدی راستہ اب مقبول نہیں رہا ہے، کیونکہ وہ اب فرسودہ ہو چکا ہے۔ چنانچہ اس جدید طرز کے بانی اور موجد سر سید احمد خان صاحب گزرے ہوئے اہل حق مفسرین کے بارے میں اسی طرح یاوہ گوئی کرتے ہیں۔افکار سر سید نام کی کتاب ص: ۳۸، ۳۹ میں مولانا ضیاء الدین لاہوری نے سر سید کی عبارات کو اس طرح نقل کیا ہے۔

## سر سید احمد خان کا اقرار:

(۱)......صرف کتاب اللہ یعنی قرآن مجید ایسا تھا جو تمام آفات سے محفوظ تھا مگر مفسرین نے اس پر بھی رحم نہیں کیا اور اپنی تفسیروں میں ضعیف و موضوع روایتیں لکھنی شروع کیں اور بے اصل قصے، جو اکثر بلکہ کلیتاً یہودیوں کے ہاں سے اخذ کیے تھے، ان میں شامل کیے اور رفتہ رفتہ وہ تفسیریں نہایت اعتبار اور وقعت کی نگاہ سے دیکھی جانے لگیں۔ پھر اس پر قیاسات اور اجتہادات نے بہت کچھ اضافہ کیا اور مذہب اسلام ایک مجموعہ صحیح و غلط مسائل کا اور واقعی و غیر واقعی واقعات کا بن گیا۔

(۲)......تمام مفسرین کی، سوائے معتزلہ کے، یہ عادت ہے کہ اپنی تفسیروں میں محض بے سند اور افواہی روایتوں کو بلا تحقیق لکھتے چلے جاتے ہیں اور ذرا بھی تحقیق کی طرف متوجہ نہیں ہوتے۔ سیدھی سادھی بات کو بھی عجوبہ بات بنا کر بیان کرتے ہیں اور سنی سنائی باتیں نا تحقیق اور قصے اور کہانیاں اس میں شامل کر دیتے ہیں۔ضعیف اور موضوع بے اصل روایتوں کو اپنی تفسیروں کا زیور سمجھتے ہیں اور کیسی ہی ضعیف و بے اصل روایت ان کے کان تک پہنچے، قرآن مجید کے اصل مطلب پر غور کیے بغیر قرآن کی آیتوں کو توڑ مروڑ کر ان بے اصل روایتوں کے مطابق کرنا چاہتے ہیں۔

کسی کے ہاں کا قصہ ہو، جب وہ اپنی تفسیروں میں اس کو داخل کرتے ہیں تو اس کے ساتھ ایک مصنوعی روایت داخل کر دیتے ہیں جس سے معلوم ہو کہ یہ مسلمانی روایت ہے۔ اپنی تصنیفات کا حکم بڑھانے کی نیت سے، نیز اپنی کامل آگہی کی غرض سے ہمارے مفسرین اور اہل سیر نے تمام مہمل اور بے ہودہ افسانوں کو جو عوام الناس میں مشہور تھے، بکمال آرزو جمع کر کے اپنی کتابوں میں درج کر لیا ہے۔

(۳) اس میں کچھ شک نہیں کہ ہمارے مفسرین نے بہت سی لغو باتیں اور جھوٹی روایتیں اور یہودیوں اور مجوسیوں کی حکایتیں اپنی تفسیروں میں بھردی ہیں۔ بعض نے اپنی تفسیروں میں واعظین کے لیے دلچسپ اور عجیب وغریب اور حمقاء کے خوش کرنے کے لیے دوراز عقل وقیاس مضامین، جو یہودیوں کے ہاں مروج تھے، جمع کردیئے ہیں۔

(۴)......تفسیروں اور سیر کی کتابوں میں خواہ وہ تفسیر ابن جریر ہو یا تفسیر کبیر وغیرہ اور خواہ وہ سیرۃ ابن اسحاق ہو خواہ سیرت ابن ہشام اور خواہ وہ روضۃ الاحباب ہو یا مدارج النبوۃ وغیرہ ان میں تو اکثر ایسی لغوی اور نامعتبر روایتیں اور قصے مندرج ہیں جن کا نہ بیان کرنا ان کے بیان کرنے سے بہتر ہے۔ حضرت امام محی الدین ابن عربی.....کی تفسیر ایسی رکیک تاویلوں سے بھری ہے جس کے لیے کوئی قانون ہی نہیں۔

غرض کہ ایسی تفسیریں اور علی الخصوص وہ جو واعظین کے فائدہ کے لیے لکھی گئی ہیں اور جن میں خیالی اور بے ہودہ قصے انبیاء علیہم السلام کے بھرے ہوئے ہیں اور ملائک اور بہشت اور دوزخ اور ان کے اوصاف وخواص کے بیان کرنے کا دعویٰ کرتے ہیں اور کتب سیر سے خلاف قیاس بیانات کو پیش کرتے ہیں سراسر غیر معتبر روایات سے مملو ہیں۔

''ابن اسحاق'' ابن ہشام، طبقات کبیر المشہور بہ واقدی، سیرت ہشامی، ابوفدا، مسعودی، مواہب لدنیہ۔ ان کے سوا عربی اور فارسی زبان میں اور بھی کتابیں ہیں جو ان ہی سے بنائی گئی ہیں۔ ان کتابوں میں سے پہلی چار کتابیں بہت قدیم ہیں اور باقی بہت پچھلی۔ یہ سب کتابیں تمام سچی اور جھوٹی روایتوں اور صحیح وموضوع حدیثوں کا مخلط مجموعہ ہے جس میں صحیح اور غلط، مشتبہ اور درست اور جھوٹی اور سچی کا کچھ امتیاز نہیں اور جو کتابیں زیادہ قدیم ہیں ان میں اس قسم کا اختلاط اور زیادہ ہے۔

میرے نزدیک سیرت ہشامی اور ابن اسحاق وغیرہ سب واہیات اور الف لیلہ اور مہا بھارت کے برابر ہیں۔ بلاشبہ میں ان کتابوں کو نہایت غیر معتبر جانتا ہوں۔ ہزاروں روایتیں غلط اور بے سند ان میں مندرج ہیں۔

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی کی بھی تمام تصانیف ان ہی نامعتمد کتابوں پر مبنی ہیں۔ واقدی، ہشامی، مولودنامہ، معراج نامہ.....میں بجز بے ہودہ باتوں کے اور کچھ نہیں ہے۔

واقدی کچھ بڑا معتبر شخص نہیں ہے۔ وہ تو حاطب اللیل یعنی اندھیری رات میں لکڑیاں چلنے والا ہے۔ اس کی غلط روایتوں اور جھوٹے قصہ اور کہانیوں اور بے سند باتوں سے تمام علماء نے اس کو نامعتبر ٹھہرایا ہے۔ محمد بن عبدالباقی الزرقانی.....کی کتابیں موجود ہیں جو کچھ بھی قدر وقیمت کے لائق نہیں، بجز اس کے کہ جو افواہاً اس نے سنا اور جو آواز چڑیا کی خواہ کوے کی اس کے کان میں آئی وہ اس نے لکھ دی، کوئی طریقہ وتحقیق کا اور کوئی راستہ تنقیح کا اس نے اختیار نہیں کیا۔

(بقیہ صفحہ نمبر 19 پر)

بہ سلسلہ زبیر علی زئی کا تعاقب مفتی رب نواز حفظہ اللہ

# امکانِ کذبِ باری تعالیٰ اور آلِ غیر مقلدیت

قسط: ۳

زبیر علی زئی:

اہلِ حدیث[۴۱۷] اور آلِ دیوبند[۴۱۸] کے نزدیک ادلۂ شرعیہ چار ہیں:

۱: قرآن مجید[۴۱۹]

۲: احادیث (صحیحہ مرفوعہ)

۳: اجماعِ اُمت اجماعِ مجتہدین[۴۲۰]

۴: اجتہاد[۴۲۱]

الجواب:

## ۴۱۷

غنیمت ہے کہ علی زئی صاحب ادلہ اربعہ کو حجت مان رہے ہیں ورنہ عام آلِ غیر مقلدیت کا نعرہ ہے کہ صرف قرآن وحدیث ہی حجت ہے تیسری کوئی چیز نہیں۔

سعید احمد یوسف زئی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں:

''دینی امور معاملات ومسائل میں رہنمائی صرف کتاب وسنت ہی سے حاصل کرنی چاہیے لیکن اگر انہیں چھوڑ کر یا ان کے ساتھ دوسری تیسری اور چوتھی شے کی طرف رجوع کیا جائے گا تو اس میں سوائے گمراہی کے کچھ نہیں مل سکے گا'' [صحیفہ اہلِ حدیث یکم ربیع الآخر ۱۴۱۷ھ]

ثناء اللہ امرتسری صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں:

''بہت سے اہلِ حدیث ایسے ہیں جو اجماع کے قائل نہیں بلکہ بعض قیاس کے بھی نہیں جیسے...امام شوکانی، نواب صدیق حسن خان۔'' [اخبار اہل حدیث امرتسر، ۱۱ر جون ۱۹۱۵ء]

نواب صدیق حسن خان غیر مقلد لکھتے ہیں:

ترجمہ: ''فی نفسہ اجماع کے ممکن ہونے میں، اس کے علم کے ممکن ہونے میں اور ہماری طرف اس کے منتقل ہونے میں اختلاف ہے، حق بات یہ ہے کہ یہ کچھ ممکن نہیں اور ان سب کو مان لینے کی صورت میں پھر

بھی ان سب میں اختلاف ہے کہ اجماع شرعی حجت بھی ہے یا نہیں، جمہور کا مذہب تو یہ ہے کہ اجماع حجت ہے اور اس پر اکثر کی دلیل فقط نقل ہے نہ کہ عقل، حق یہ ہے کہ اجماع حجت نہیں اور اگر ہم مان بھی لیں کہ اجماع حجت ہے اور اس کا علم ممکن ہے تو زیادہ سے زیادہ یہ ہوگا کہ جس چیز پر اجماع ہوا ہے وہ حق ہے لیکن اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ اس چیز کا اتباع بھی واجب ہو۔'' [افادۃ الشیوخ:۱۲۱]

نواب صاحب کے بیٹے نور الحسن صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں:

ترجمہ ''اور جب اجماع کی کوئی حیثیت نہیں تو قیاسِ مصطلح جسے (فقہاء نے) چوتھی دلیل قرار دیا ہے خود ہی اس کی ضرورت پوری ہوگئی اور وہ کچھ نہ رہا سوائے اس کے دین اسلام اور خیر الانام کی ملت حقہ کی دو دلیلیں دو چیزوں میں منحصر ہیں کتاب اللہ، سنتِ مطہرہ اور ان دونوں چیزوں کے علاوہ کوئی چیز بھی حجت نیّرہ اور برہانِ قاطع نہیں ہے۔'' [عرف الجادی:۳......بحوالہ غیر مقلدین امام بخاری کی عدالت میں:۱۸۲]

امامِ آلِ غیر مقلدیت وحید الزمان صاحب اعتراف کرتے ہیں:

''غیر مقلدوں کا گروہ جو اپنے تئیں اہل حدیث کہتے ہیں انہوں نے ایسی آزادی اختیار کی ہے کہ مسائل اجماعی کی بھی پروا نہیں کرتے۔'' [لغات الحدیث:۲/۹۱،ش]

غیر مقلدین کی کتاب میں لکھا ہے:

''صحابہ کرام شرع کی دلیل دو ہی باتوں کو سمجھتے تھے (۱) قرآن (۲) حدیث۔ اور اجماع و قیاس ان کے نزدیک کوئی شرعی دلیل نہ تھا کیونکہ قیاس ہر ایک کا متفاوت و مختلف ہوتا ہے اور اجماع کی معرفت دشوار ہے تیسیر الباری ۱۲ منہ'' [نصرۃ الباری کتاب البیوع:۱۵۰ صحیفہ اہلِ حدیث ۸۴ھ ۱۶ جمادی الثانی و یکم رجب]

ابو الاشبال شاغف صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں:

''لیکن اتباع تابعین کے زمانے میں کتب احادیث کے بعد اصولِ فقہ اور کتبِ فقہ کی تدوین شروع ہوئی تو ہر مصنف نے حسبِ فہم اصول مرتب کیا اور اصل اصول دین اسلام میں کتاب و سنت کے ساتھ اضافہ شروع ہوگیا۔ یعنی اب اصول دین دو کی بجائے کسی نے تین اور کسی نے چار اور کسی نے پانچ قرار دیئے۔'' [مقالاتِ شاغف:۲۰۶]

شاغف صاحب نے کتاب و سنت کے علاوہ تیسرے اور چوتھے اصول کو کتاب و سنت پر اضافہ قرار دیا ہے۔

شاغف صاحب ہی لکھتے ہیں:

''اہلِ سنت و جماعت کے اصول کے مطابق اصول شریعت یا ادلہ احکام شریعت صرف دو ہیں یعنی کتاب وسنت لیکن سنت و جماعت کے ساتھ نسبت جوڑنے والے اکثر فرقوں نے اصولِ شریعت کے ضمن میں کتاب وسنت کے ساتھ اجماع کو بھی شامل کیا ہے۔'' [مقالاتِ شاغف: ۲۰۷]

شاغف صاحب مزید لکھتے ہیں:

''دراصل ان قیود و شرائط کے ساتھ اجماع کا حصول جوئے شیر لانا ہے۔ اور یہی دلیل اس بات کی ہے کہ ادلہ شرعیہ سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔'' [مقالاتِ شاغف: ۲۰۸]

آگے لکھتے ہیں:

''میں نے زمانہ طالب علمی سے اصول فقہ پڑھتے وقت سے اس کی حقیقت کو جاننے کی سعی کی کہ جتنے دلائل اس کو ثابت کرنے کے لیے بیان کئے جاتے ہیں ان میں سے کسی دلیل سے بھی اس کو ثابت نہیں کیا جاسکتا۔'' [مقالاتِ شاغف: ۲۰۹]

مزید سنئے:

''اساتذہ کرام سے سوال عرض کیے۔ کتبِ اصول کا مطالعہ کیا۔ کتب فقہ کی طرف رجوع کیا۔ شروحات حدیث پر غور کیا، کتب تفاسیر کا مطالعہ کیا۔ بڑے بڑے شیوخ جن کے متعلق یہ معلوم ہوا کہ وہ اصول وفروع میں کمال رکھتے ہیں، ان سے مذاکرہ کیا۔ لیکن کوئی بھی اسے بطورِ دلیل شرعی ثابت نہ کرسکا اور نہ کوئی ایسا مسئلہ بتا سکا جو اجماع سے ان جمیع شرائط وقیود کے ساتھ ثابت ہو۔'' [مقالاتِ شاغف: ۲۰۹]

آگے پڑھئے:

''یادرکھو دلیل شرعی صرف اور صرف کتاب وسنت کا نام ہے۔ کتاب وسنت میں قیامت تک کی ضروریات اور نوازلات اور درپیش مسائل کے لیے دلیل موجود ہیں۔'' [مقالاتِ شاغف: ۲۱۱]

غیر مقلدین کے مذکورہ بالا حوالوں سے ثابت ہوتا ہے کہ ان کے ہاں اجماع حجت نہیں اور قیاس کے حجت نہ ہونے کے حوالے آگے حاشیہ: ۳۲۳ میں مذکور ہوں گے، ان شاء اللہ۔

لیکن علی زئی صاحب نے لکھ دیا:

''اہلِ حدیث کے خلاف بعض جھوٹے اور فتنہ پرور لوگ یہ پروپیگنڈا کرتے رہتے ہیں کہ اہلِ حدیث کے نزدیک شرعی دلیلیں صرف دو ہیں قرآن وحدیث، تیسری کوئی نہیں۔'' [علمی مقالات: ۳/۱۷]

ہماری اسی کتاب میں غیر مقلدین کے موجود حوالہ جات اس بات پر گواہ ہیں کہ اجماع وقیاس کی

حجیت کے انکار کو غیر مقلدین کی طرف منسوب کرنا پروپیگنڈا نہیں بلکہ حقیقت ہے۔ اگر میرے ان حوالہ جات کو کافی نہ سمجھا گیا تو میں مستقل کتاب ترتیب دوں گا جس میں اپنے مطالعہ کی حد تک غیر مقلدین کی وہ تمام عبارات جمع کروں گا جس میں انہوں نے برملا اجماع یا قیاس کی حجیت کا انکار کیا ہے۔

## ۱۸

یہاں علی زئی صاحب مان گئے ہیں کہ دیوبندی ادلہ اربعہ: قرآن، حدیث، اجماع اور قیاس کو حجت سمجھتے ہیں جب کہ وہ اس سے پہلے لکھ چکے ہیں:

''دیوبندی وبریلوی حضرات کے نزدیک ادلۂ اربعہ حجت نہیں۔'' [علمی مقالات:۱۷/۳]

## ۱۹

غیر مقلدین قرآن وحدیث اور اجماع کو کس قدر مانتے ہیں اس کی کچھ جھلک خود انہی کی زبانی میں اپنی اسی کتاب میں (حاشیہ...میں) لکھ چکا ہوں۔

آلِ غیر مقلدیت کے متعدد علماء نے اعتراف کیا ہے کہ تقلید کے جواز پر اجماع ہے۔ مثلاً:

میاں نذیر حسین دہلوی صاحب۔ [معیار الحق...]

محمد حسین بٹالوی صاحب۔ [اشاعۃ السنۃ:۳۳۱/۲۲]

میر محمد ابراہیم سیالکوٹی صاحب۔ [تاریخ اہلِ حدیث:۱۴۷]

مگر موجودہ دَور میں اہل حدیث ہونے کے مدعی عموماً تقلید کے منکر ہیں۔

نعیم الحق ملتانی صاحب غیر مقلد لکھتے ہیں:

''بھینس کی زکوۃ وقربانی کے جواز پر پوری امت متفق ہے، صرف چودہویں صدی ہجری اور بیسیویں عیسوی میں برصغیر کے کچھ علماء اہلِ حدیث کو، اور ان کی وساطت سے عامۃ الناس کی ایک بھاری تعداد کو...کچھ غلط فہمیاں لگی ہیں۔'' [بھینس کی قربانی کا تحقیقی جائزہ:۳۱ طبع دوم]

اس حوالہ سے معلوم ہوا کہ بھینس کی قربانی کے جواز پر امت کا اتفاق رہا ہے مگر غیر مقلدین کی ایک بڑی تعداد اس اجماع سے منہ موڑے ہوئے ہے۔

## ۲۰

اجماع کی حجیت کے منکرین اشکال کرتے ہیں کہ تمام افرادِ امت کے اجماع کا پتہ کیسے چلے گا۔ شاید اُن کے اس اشکال سے بچنے کے لیے علی زئی صاحب نے ''اجماعِ مجتہدین'' مراد لیا ہے لیکن منکرین

